بندھی ہی اور گلے مین گھوڑے کے ایک رقعہ لٹکا ہی شاہزادہ کرب غازی نے کمال بیقرار اور سراسیمہ ہوکر وہ رقعہ گھوڑے کی گردن مین سے کھول لیا مضمون اُسکا یہ تھا کہ ای حمزہ بدان و آگاہ باش کہ مین بدیع الزمان کو بقصاص خونریزی دلیران باختر بیکے لاشہ اُسکا اسلیئے تیرے پاس بھیجے دیتا ہون کہ تو اپنے بیٹے بدیع الزمان کا تمام ماتم و غم بخوبی کر اور تا قید حیات اپنی سوا اس لاش کی صورت دیکھنے کے بدیع الزمان سے نا امید اور یاس مطلق ہوکر بیٹھ رہ شاہزادہ کرب غازی مضمون اس رقعہ کا پڑھکر بیچارہ غش کھاتا بیہوش ہوکر زمین پر گر پڑا جب بعد تھوڑی دیر کے ہوش مین آیا تب گریبان چاک کرکے خاک سر پر اڑاتا سر برہنہ سینہ زنان شیون کنان بصد غم و الم بصورت سوگواران ستمدیدہ مرکب گلگون باختری کو مع لاش بدیع الزمان ہمراہ لے داخل لشکر اسلام ہوا جبکہ لشکر کے روبرو ہو پہنچا تو گلگون باختری کو خون آلودہ اور اس لاشۂ بے سر شاہزادہ بدیع الزمان عالیجاہ کو دیکھکر چہار طرف سے ادنیٰ اعلیٰ شاہ و گدا از خرد تا کلان از پیر تا جوان اہل حرفہ بازاری رو کا نمار رعایا برایا جو کوئی جہان کوئی تھا کر یا اور بلبلے یا ہو بیندار گنہگار مقدم حتو عرض لکھو لکھا آدمی زن و مرد فریاد کنان دست بر سر زنان گروہ جیش انبوہ ہم مجمع عام کیئے تا بارگاہ سلیمانی ہو پہنچے اور آہ و ہون کی اور عزاداروں کی بکثرت بھیڑ سے راستہ نہین ملتا تھا کوئے سے کو اچھلتا تھا اور شور و غل سے شیون و شین کے ایک شور یوم نشور معلوم ہوتا تھا کسی کی بات کوئی نہین سنتا تھا یہ ہنگامہ اور غل آہ و فغان کا سنکر سلطان صاحبقران نے پوچھا کہ یہ کیسا شور کیا قیامت بپا ہی ابھی کسی نے کچھ عرض نہین کیا تھا کہ سامنے سے شاہزادہ کرب غازی سر و پا برہنہ خاک سر پر اڑاتا گریبان چاک سینہ کوبان دست بر سر زنان گریان نالان بصد آہ و فغان قریب تخت نادر عنبر آیا اور وہ رقعہ امیر با توقیر کو ملاحظہ کروایا سلطان صاحبقران رقعہ پڑھکر اور یہ بات کہکے کہ ہائے ای میرے فرزند شاہزادہ بدیع الزمان یہ کیا قیامت تجھپر آگئی حالت غشی مین ڈگل پر سے فرش پر گر پڑے اور جبکہ ہوش آیا تو بصد شیون و شین رو رو کر یہ بین کرتے تھے بیت ہری مرا نوجوان فرزند • بری مرے لخت جان دلبند • پھر غش آجاتا تھا کبھی سر فرش پر دے مارتے تھے اور کہتے تھے کہ اے بدیع الزمان تم سا لائق فرزند گم جائے اور مین زندہ رہون ہائے بیٹا تم مجھ بڈھے کے عصائے پیری تھے تمہاری لیاقت تمہاری شرافت تمہاری شجاعت کس کسکو یاد کرکے روؤن و دم امیر کا یہ حال اُدھر جتنے دست راستی اور دست چپی سردار اور شاہزادہ شہریار نزدیک بارگاہ نشین تھے یہ واقعہ جانگزا اور سانحہ ہوشربا سنتے سب بصد غم و الم مصروف ماتم ہوکر گریبان چاک کر ڈالے اور سر پر خاک ڈالتے آمادہ ہلاک تھے چہار طرف دھرا دھر سینہ زنی اور سینہ کوبی کرتے تھے شور نالہ و فغان سے گوش گردون کر ہوئے جاتے تھے غرض بارگاہ سلیمانی مین عجب طرح کا کہرام مچا تھا شدہ شدہ یہ خبر وحشت اثر اندرون محل پہونچی تو تمام خواتین معظم و حریان حرم محترم اور خادمان محل و دختر سینہ و سر پیٹتی اور پچھاڑین کھاتی دروازۂ بارگاہ پر آکر جا بجا بیٹھین کر پیٹتی جاتی تھی نکل پڑین اشعار

عجب وہ لاہوا سامان محفل — لگے سر پیٹنے یاران محفل
ہوئے سب کم وہ ملے ضبط فغان کے — ہلے نالون سے گنبد آسمان کے
گھر ہی کیا یہ قسمت رنگ لائی — کسی آئی اجل تجھکو نہ آئی
یہ بیاران سفر کرنا جہان سے — یہ تیرا بے نشان ہونا جہان سے
ہجوم شور ماتم بیشتر تھا — سویدائے دل محشر وہ گھر تھا
کسی تجویز ہونے گور کن کی — غلش پیدا ہوئی حسن کفن کی
کوئی حیرت سے تصویر بکان تھا — کوئی منت کش آہ و فغان تھا
کوئی تھا سرنگون بخت زبون سے — پشیمان تھا کوئی اپنے فسون سے

پدر مادر سر بالین پہ آکر — گرے مانند اشک تر زمین پر
تفاخر تب سوزان نہان سے — ہوئے مصروف شیون ہی بیان سے
یہ دل پر بن یہ آفت ہوائی — یہ خواب تلخ مرگ ناگہانی
کہان جائین کرین ہم کسکی فریاد — وہ تھا جس کا ہی باسے بیداد
ہوا شور فغان آخر گلو گیر — بنا ہر لب خاموش تصویر
ہجوم خلق و شور آہ و فریاد — نظر آیا زمانہ ماتم آباد
گریبان چاک تھا کوئی اہل کے — کوئی تھا خاک بر سر فرو ماندہ سے

القصہ طول تا چند دیجئے کجا یہ کہ ابھی سب اہل شور و غل اور ماتم ہی مین تھے کہ ناگاہ ایک پیادۂ سرخ پوش نے دروازۂ بارگاہ سلیمانی پر آکر پکارا کہ ماجو فوداری اور سوگواری کو تا بروز قیامت

اور قید حیات اپنی اپنی تمام کرو گے اور یہ ماتم ایسا نہیں کہ جسکی حد و پایان ہو لیکن میں کسی بادشاہ کا نامہ لیکر آیا ہوں اگر ہو سکے تو میری
اطلاع بجناب امیر حمزہ صاحبقران کر کے مجھے حضور تک پہونچا دو پہلوان عادی یہ حال سنکے اُسے ہمراہ لیکے بحضور امیر با توقیر گیا اور وہ
نامہ اُسنے اپنی پگڑی سے نکال کے بحضور سلطان نامور گذرانا صاحبقران دوران نے جو اُس نامہ کو پڑھا تو اسمیں بعد حمد و سپاس
یزدان یہ مضمون مندرج تھا کہ کمترین خانہ زادان عبودیت کیش جمشید اور خورشید وحمی بعرض اقدس سلطان والاشان حمزہ صاحبقران
نامور گذرانتے ہیں کہ ہم دونوں بھائی مدت العمر سے تشنہ و تمنائے زیارت اقدام عالی شاہزادۂ بدیع الزمان والا مرتبت کی اپنے
اپنے دلونمیں سمجھتے تھے اور کہتے تھے کہ وائے شومی قسمت ہم لوگوں کی کہ شاہزادۂ عالم نے ظل عافیت اپنا جمیع شاہان و شہریاران
و فرمانروایان ملک باختر پر ڈالا کہ ہم سبھوں کو مشرف باسلام کیا اور کل باختر مسخر کر کے اپنے قبضہ و تصرف میں لائے باوجودیکہ حیف صد حیف
کہ ہم دونوں بھائی ایسے برگشتہ بخت ہیں کہ ایسے آج تک محروم رہے اپنے اس سر کو قدموں تک نہ پہونچا سکے اس طرح ہم اپنے نصیبوں
سے گلہ کرتے تھے حسب اتفاق ایک روز ہم دونوں بھائی مع سات لاکھ سوار دلیران عرصہ کارزار بطریق تفریح طبع سوار ہو کے ایک
صحرا کیطرف جاتے تھے اثنائے راہ میں رہبری طالع بیدار سے شاہزادۂ عالیمقدار بدیع الزمان نامدار سے دو چار ہوئے اور بسبب
لاعلمی اور ناآشنگی کے ہمارے اور شاہزادۂ عالم کے نوبت مقابلہ اور مجادلہ کی پہونچی اور شاہزادۂ عالم نے ہم دونوں بھائیوں کو مردانہ وار
زیر کر کے واسطے قبول کرنے دین اسلام کے ارشاد فرمایا ہم دونوں نے عرض کیا کہ ہم بہ شرطیکہ اس شہر کے مسلمان جو قید ہیں اگر آپ بھائی
تو طلسم دخمہ مراد کو توڑیے تو کیا مضائقہ ہم کلمہ پڑھینگے تیرا مذہب اختیار کرینگے شاہزادۂ عالم نے ازراہ شکست طلسم کا کیا اُسوقت
ہم دونوں کو معلوم ہوا کہ یہ وہی اشجع دوران شاہزادۂ بدیع الزمان فرزند سلطان والاشان امیر حمزہ صاحبقران کا ہے آخر کار
شاہزادۂ نامدار جبکہ اُس طلسم کو فتح کر کے تشریف شریف لایا تو ہم دونوں بھائیوں نے بصدق دل کلمۂ شہادت پڑھ کے
الحمد للہ بدین اسلام قبول کیا اور شاہزادۂ والا صفات تین شبانہ روز [illegible] تفضلات خداوندانہ ہمارے شہر میں رونق افزا رہا
اور جیسے ہو سکا اطاعت و فرمانبرداری ہو سکی اسمیں اپنے حتی المقدور نہیں قاصر ہوئے اور خدمت چاکرانہ موجب سعادت دارین و مفخر
کونین سمجھ کے بجا لائے روز چہارم شاہزادۂ عالم ہم دونوں کو ہمراہ لیکر سمت لشکر فیروزی اثر روانہ ہوا تھا اثنائے راہ میں ایک نقابدار
سیاہ پوش دو چار ہوا اور شاہزادۂ بدیع الزمان کو بعد مقابلہ و مجادلہ نیزہ و شمشیر بزور کشتی زیر کر کے پکڑ لیگیا روز دوم شاہزادۂ
نامدار کا نیزے پر رکھوا کے ہمارے پاس بھجوا دیا اور ہم دونوں کو پیام دین قبول کرنے کا بھیجا اور کہا کہ اگر تم اپنے دین آبائی
و اجدادی کو اختیار نہ کروگے تو میں تمہارا تمام شہر دخمہ اور تمام مال و اسباب گھر بار تاج و تخت ملک حشمت تباہ و برباد کر دونگا
ہم دونوں بھائیوں نے بخیال آل اندیشی اور خونریزی بندگان خدا اور تباہی خلق اسپر کے عاجز و ناچار ہو کے ترس جان سے بظاہر
بت پرستی اختیار کر لی ہے تب وہ نقابدار ہمارا ملک بدستور کر کے اس انتظار میں یہاں مقیم ہے کہ جس وقت سلطان والاشان
امیر حمزہ صاحبقران سمت شہر سبائل و بند جالندھر کی راہ سے نکلیں ہونگے دشمنوں سے مقابلہ کر کے شکست دوں اور کل اقالیم
ایران اور توران وغیرہ اپنے قبضہ تحت و تصرف میں لاؤں اس باعث سے ہم دونوں بھائی زندہ در گور اور مجبور یہاں مبتلائے
صد گونہ آفات اپنا خواب و خور حرام جانتے ہیں اگر حضور خیال اس نقابدار سیاہ پوش کا نہیں فرمائینگے اور کسی سمت عزیمت فرما کے
تشریف لیجائینگے تو ہم دونوں جان نثاروں کی رائے ناقص میں تو یہ بات آتی ہے کہ سرزمین ایران اور توران میں نام و نشان مسلمانوں کا
شامل صفحہ ہو جائیگا اور یہ نقابدار کسی اہل اسلام کو زندہ نہ چھوڑیگا سلطان والا قدر عالی مراتب نے یہ مضمون عرضداشت
جمشید اور خورشید وحمی کا دریافت کیا نہایت درہم و برہم ہو کر چاہا کہ میں خود بر آمد ہو کے اور بعد نقابدار سیاہ پوش کے جاؤں ناگاہ
دست راست سے خسرو بلاد ہندوستان گرشاسپ دوران جانشین سند صاحبقران رستم زمان لندھور بن سعدان اپنے دل میں سے
اٹھکر بحضور سلطان صاحبقران ملتمس ہوا کہ اگر غلام کو اجازت ہو تو جا کے اُس نقابدار سیاہ پوش تیرہ انجام کو باندھ کر حضور

مین لائے امیر بانوقیر نے فرمایا کہ کیا مضائقہ ای خسرو بلاد ہند جاؤ اور اُس بدذات ابلیس صفات نقابدار کو اگر زندہ ہاتھ آئے تو
گرفتار کرو ورنہ جہنم داخل کر کے پھرو حسب الحکم قدر نواز سلطان باکرم لندھور رخصت ہو کے بیرون بارگاہ نکلا اور گرز گران سنگ
آسمان رنگ برچھ کوہ پشت پہلو توڑ وروی مرد مرگ مفاجات ستروں کی ضرب کا ہاتھوں میں لیا اپنے فیل سیوان پیل رنگ پر سوار
ہوا اور اپنی طرف سے دونوں فرزند دلبند لندھور کے ارشیون پریزاد اور لندھاوا بن لندھور اور جیپور شاہ اور جیپال ہندی اور
کوکریان ہندی اور رائے دلیپ وغیرہ مین لاکھ خدمتی اور تلنگے فیسی اور جوانان جنہ رنسی گکو بنسی کچھوانہ سنگ فیجو رہاڑ مسری
شہری بچھی کو کسی شنجر فی لٹیٹی تیان سرون پر اوراج کے مالے گلون مین ڈبچی جولی کے انگرکھے پہنے ہوئے دھوتیان کاسنی باندھے
لمچھ بند وقمین کاندھون پر سپرین پشت پر ترچھیان کاٹھ کی تیغ ہر دو ارکے سنبھالے انگ انگ ٹھڑ گئے تھے تیغ صفا متصل
پر تلون مین ٹھسے ہوئے اور بائین طرف عادل شیردل فاضل شیردل دونون بھانجے لندھور کے مع بابا ملک ورگو چرملک ٹیرے
تین لاکھ اسی ہزار برچھے بائیس بائیس سیلے سرن پر موتو کچ کنٹھے ہاتھوں میں مالے گلے مین ڈبچی چولیوں کے اوتوے دگلے پہنے ہاتھی چھگے
کمرون مین باندھے کنٹھے ہاتھوں مین لیے دکھنی گھوڑیان ماؤن سکنلے وبانے بڑی چمک دمک سے آسلح سے اور تین سپاہ لٹے تین لاکھ
جوانان شمشیرزن اور دلاوران شمن پوربی کھاجی گجراتی بنگالی وغیرہ نو لاکھ سواران اشجع میدان کارزار کو ہمراہ لیکر بقصد رزم وپیکار
جانب سن نقابدار سیاہ پوش کے روانہ ہوئے اور بعد طے مراحل اور قطع منازل جبکہ قریب اُس دو مجمعے کے پہونچے تو اپنی بارگاہ ادھر
بچھے دیرے استادہ کرا کر فروکش ہوئے اور اپنی بارگاہ مین بیٹھکر اپنے عیار داراب کلہ گیر سے فرمایا کہ تو جا کے نقابدار سیاہ پوش کی خبر
لا کہ وہ کس خواب غفلت مین پڑا سوتا ہے حسب الحکم خسرو ہندوستان کے داراب کلہ گیر عیار بتلاش سراغ رسانی نقابدار سیاہ پوش
ڈھونڈھتا ڈھونڈھتا ایک اس کوہ مین پہونچا اور اُسنے دیکھا کہ ایک لشکر عظیم الشان وہان اترا ہے اور چار طرف ہزار ہا جوانان
شمشیرزن اور دلاوران فیل افگن سپرین تلوارین کڑے پہنے ہین داراب کلہ گیر اپنی ہیئت تبدیل کر کے اندرون لشکر پہونچا تو
وہان دیکھا کہ ایک بارگاہ مخملی استادہ ہے اور جس مین بہت سے دنگل اور کرسیان چپ و راست بچھی ہین سو سو سردار بڑے بڑے دلیر باادب
بیٹھے ہین اور بیچ مین ایک تخت مرصع کار پر ایک ہودج زرین مغرق بجواہر رکھا ہے اُسپر وہ نقابدار سیاہ پوش بکمال عز و شوکت اجلاس کیے
متفرہین اور مصاحبین سے کچھ باتین کر رہا ہے اور سامنے بارگاہ کے ایک فیل مست نہایت زبردست سفید رنگ کو زنجیر اور انکس کچھ اُسکے
پانوُن مین نہین ہے کھلا ہوا اکثر ہجوم رہا ہی برابر اُس ہاتھی کے ایک نیزے پر سر امیرشاہزادہ بدیع الزمان کا رکھا ہے داراب کلہ گیر نے
ایک شخص سے پوچھا کہ یہ سر کسکا نیزے پر چڑھا ہے لشکر کے لوگون نے جو سنا کہ یہ پوچھتا ہے کہ یہ سر کسکا ہے ہر چہار طرف سے لینا لینا کہ جانے
دونیا کہتے ہوئے بلوہ کر کے دوڑے اور داراب کلہ گیر کو محاصرہ کر کے پکڑ لیا اور آپس مین بحث و تکرار کر رہے تھے کہ یہ شخص ہمارے لشکر کا
نہین کوئی بیگانہ یہان اگر وارد ہوا ہے اسی عرصہ مین ایک پیادہ نمودار ہوا اگرچہ نہایت بدہیئت اور کریہ منظر داراب کلہ گیر نے اُسکی
صورت کو دیکھکر پہچانا کہ کوئی عیار ہے اور اُس عیار نے للکار نے برابر داراب کے پہونچتے ہی خنجر سے دونون کان داراب کے
کاٹ کے داراب کے ہاتھ پر رکھدیے اور کہا او ناتجربہ کار عیاری سے اور اچھی طرح دیکھا ہوگا کہ یہ سر بدیع الزمان پسر حمزہ کا نیزے
پر رکھا ہے اور مجھکو نعماسے سگ دندان کہتے ہین مین نے تو ارادہ کیا تھا کہ تجھے جان سے مار ڈالون مگر فقط اسیلیے کہ تو اپنے
مالک سے بھی جا کر خبر کرے تیرے کان کاٹکر تیرے حوالے کر دیے یہ کہکے داراب کلہ گیر کو اُس بلوائے عام سے نجات دلوا کے
اشارہ کیا کہ اب جدھر تیرا دل چاہے نکل جا کوئی تجھ سے تعرض نہ کریگا داراب عیار اشک ریزان باصد آہ و فغان سمت لشکر
لندھور روانہ ہوا اور بخدمت خسرو بلاد ہند کے ساری سرگذشت بیان کی اور اپنی وصیت کر کے کہا کہ شہریار بعد تعذیب پہونچا نے
غلام کے جانشین غلام کا خضر الیاس کو کیجیے کہ خنجر اپنے سینہ پر مارا کہ پشت سے نکل گیا اور داراب عیار زمین پر گرکے دم بھر مثل مرغ
بسمل تڑپا اور جان بحق تسلیم ہوا خسرو بلاد ہندوستان لندھور بن سعدان نے اُسکے مرنیکا نہایت غم و ماتم کر کے بطریق اہل اسلام

کہا کہ ہم جو کوئی ہونگے تجھے معلوم ہو جائیگا نعماسے۔ سنگ دندان جابجا تھا کہ گئے اِن دونوں کو پکڑو ایکبار الیاس ہندی نے
خنجر کھینچے نعمانے سنگ دندان کے سینہ پر مارا نعمانے کا ر نعمانے سینہ پر خنجر نہ لگا لیکن ہاتھ نعما کا زخمی ہو گیا اور الیاس ہندی
اور نجم بن شہاب دونوں عیار بچستی تمام وہاں سے جنگل نکل گئے یہ شور و غل نقابدار سیاہ پوش نے سنا کہ دونوں نعمانے
سنگ دندان عیار کو زخمی کیا اور بھاگے جاتے ہیں اسیوقت اپنے مرکب پر سوار ہو کے تعاقب میں نجم بن شہاب الیاس ہندی کے
چلا الیاس ہندی نقابدار کے خوف سے افتاں و خیزاں بھاگتا ہوا جب کہیں پناہ نہ دیکھا تو لندھور کی بارگاہ میں آیا اور
جلدی سے لندھور کے تخت کے نیچے جاکے چھپکر بیٹھ رہا نقابدار بھی گھوڑا اُڑاتے ہوئے پیچھے الیاس کے آتا تھا اُسنے دور سے جو دیکھا
کہ وہ عیار اِس بارگاہ میں گھس گیا ہے نقابدار سیاہ پوش بے تحاشا بیخوف و خطر اندرون بارگاہ لندھور آیا اور بآواز بلند کہنے لگا کہ
وہ عیار کہاں ہے کہ چھپ رہا ہو ہمیں لشکر میں جاکے میرے عیار کا ہاتھ زخمی کرکے ابھی یہاں بھاگ کر آیا ہے لندھور نے کہا ای نقابدار
تیرے عیار نے بے جرم اور بے واسطے میرے عیار کے کان قلم کر ڈالے اور وہ عیار اِس عجلت میں خنجر مارکے مر گیا ہے نہ تجھ سے کچھ
نہ کہا عیار عیار اپنے باہم سمجھ لیں ہمیں انکے معاملات میں دخل دینا نہ چاہیے اور نہ تجھے لازم ہے کہ مداخلت کرے اور یہ کہکے خسرو بلاد ہندوستان
نے اِس ملائمت سے گفتگو کرکے پوچھا کہ ای بہادر ہمارا اور تیرا سبب دشمنی اور عداوت کا کیا ہے نقابدار نے یہ بات سنکے نقاب اپنے
منہ سے اٹھادی تو لندھور نے چہرہ اُسکا دیکھکے اپنے دل میں خیال کیا کہ یہ شخص آشنا صورت ہے بعد اسکے نقابدار سے کہا کہ ہاں
مجھکو خیال سا آتا ہے کہ میں نے تجھے کہیں دیکھا ہے نقابدار نے پھر نقاب اپنے منہ پر ڈال لے کے لندھور کی بارگاہ سے باہر نکلا
اور اپنے گھوڑے پر سوار ہوکے بارگاہ میں آیا اور پھر اسیطرح سے حکم دیا کہ لندھور کے لشکر میں طبل جنگ بجے حسب الحکم نقابدار
لشکر نقابدار میں طبل جنگ بجا یہ خبر سنکے خسرو بلاد ہندوستان نے بھی حکم دیا کہ ہمارے بھی لشکر میں طبل جنگ بجا اور چنانچہ دونوں
لشکروں کی صدائے کوس حربی اور نعرہ ہائے رزمی سے گوش گردوں کر ہوتے تھے اور بدستور اور معمول قدیم طرفین سے طلایہ
پھرتے تھے اور تمام رات بزمی جاگ اور چہل پہل رہی روز دوم صبحگاہ فوج و سپاہ جانبین سے نکلکر سمت وعدہ گاہ مصاف آکر قائم
ہوئی اور صف آرائیاں ہوئیں نقیب اور چاؤش بعد درستی صفوف کے کنارے ہوئے کہ کسی نے میدان میں نکلکر کام سنانا
شروع کیا دفعۃً دیکھا کہ نقابدار سیاہ پوش اپنے لشکر سے گھوڑا جھپٹاکے تا وسط میدان میں آیا اور بآواز بلند یہ کہنے لگا کہ ای خسرو
بلاد ہندوستان رستم زمان لندھور بن سعدان جوانان شمشیر زن و بہادران صف شکن ہلاک کرتا ہے مفید نہیں آج تجھے یہ
منظور ہے کہ میرے تیرے سر میدان تصفیہ ہو جاوے ہر روز کا جھگڑا اٹھا دوں اپنا سراپا دکھلاکے مبارز طلب ہوا ساتھ ہی نقابدار
کی نہیب دینے کے خسرو بلاد ہند لندھور بن سعدان بھی اپنے فیل میمون مبارک کو کج مارکر اُسکے مقابلہ میں پہونچا اور بعد
گفتگوئے زبانی دونوں نیزہ بازی میں مشغول ہوئے جب نیزے دونوں کے خلال ہوگئے اُسوقت لندھور نے گرز برابر اٹھایا نقابدار
سیاہ پوش نے اپنا گرز اسلحہ پر سے اٹھالیا اور دونوں باہم جنگ گرز میں ہمہ تن معروف ہوئے لندھور نے کئی ضربیں اپنے
گرز ہفت صد من کی کہ نام جسکا خوروی بردی ہے لگائیں تھا نوبت تمام نقابدار سیاہ پوش کے سر پر لگائیں مگر نقابدار سیاہ پوش پر
کچھ تاثیر نہیں معلوم ہوتی تھی انتہا یہ کہ تا غروب آفتاب لندھور نے ہزار خرابی و دشواری میدانداری کی جب وقت شام کا ہوا تو نقابدار
نے یہ کہا کہ ای لندھور دو ذرہ جنگ رہی شب بجہت آسایش ہے اپنے لشکر میں طبل بازگشت بجوا گرز بازی سے دستکش ہوا لندھور بھی
طبل آسایش کا بجا غنیمت جانکر میدان رزم سے پھرا اور اپنی بارگاہ میں آکے ایک عرضی بخدمت سلطان الاقدر عالی منزلت
بدین مضمون کہ یا امیر حمزہ با توقیر یہ نقابدار سیاہ پوش نہایت زبردست ہے میں کسی صورت سے اسکا حریف نہیں ہو سکتا ہوں سطوت اسکو
اپنے اوپر غالب اور آپکو مغلوب پاتا ہوں اس بات سے میرے دل میں وہم اور شک گذرتا ہے عجب نہیں یہ نقابدار کوئی ساحر غدار ہی
ہو اور سحر سے رزم و پیکار کرتا ہو میں نے اطلاعا عرض کر دیا آگے آپکو اختیار ہے لکھکر دی اور بہ سبب قتل کسی اعضا کے کہ جنگ نقابدار میں

تمام جسم ہاتھ پانوں شل تھے اپنے پلنگ پر غافل ہو کر سو رہا وہان نقابدار سیاہ پوش جو اپنی بارگاہ مین جا کر متعجب بستر مین اور
مصاحبین اور سرداروں سے کہا کہ خسرو بلاد ہندوستان لندھور بن سعدان آفت آسمان و بلاے بدزبان و افعی مار زہر بستہ
اشجع دوران ہے جو ضرب گرز کی اسکے مجھپر پہونچی تھی مجھے یہ معلوم ہوتا تھا کہ ایک پہاڑ آن گرا اگر مین طلسم بستہ نہوتا تو بلاشک و بلاریب
لندھور کے ہاتھ سے مارا جاتا آج کسی صورت سے جانبر نہوتا اب مجھے یقین ہوگیا کہ مین کسی طرح امیر پر غالب نہوسکونگا یہ کہکر اپنے عیار
تماے سگ دندان کو طلب کیا اور اس سے کہا کہ اگر تو کسی عیاری سے جا کر لندھور کو چرا لاے تو مین تجھے دولت دنیا سے مستغنی اور
مالا مال کرکے رتبہ مرتبہ تیرا اوج افلاک پر پہونچا دون اس تماے سگ دندان عیار برادر شیطان نے کہا کہ ابھی مین جا کے لندھور کو
لیے آتا ہون یہ کہکے وہ بدذات عیار سمت لشکر لندھور روانہ ہوا آدھی رات کا عمل تھا کہ جس وقت یہ عیار پشت بارگاہ پر لندھور
کی جا کے پہونچا اسنے تیرگی شب مین بہ جستی تمام دو میخین بارگاہ کی اکھاڑین ادہر ادہر خوب سا دیکھکر اندرون بارگاہ گھسا تو دیکھا
اسنے کہ جو خدمتگار جہان تہان غافل پڑے سوتے ہین اور لندھور بھی اپنے پلنگ پر عالم خواب مین پڑا ہے جلدی سے کچھ عیاری اپنی ایک
چٹکی دارو بیہوشی رکھکر لندھور کی ناک کے پاس لیگیا جس وقت کہ لندھور نے دم اوپر کو کھینچا وہ تمام بیہوشی دماغ مین پہونچ گئی
لندھور کو چھینک آئی اس ناپاک نے جانا کہ اب لندھور بیہوش ہوگیا جھٹ پٹ ڈال چادر عیاری باندھ پشتارا لندھور کا دوش پر اپنے
رکھکر جس راہ سے بارگاہ مین آیا تھا اسی طرف سے باہر نکلکر افتان و خیزان دو گھڑی رات رہے اپنے لشکر مین پہونچا اور نقابدار سیاہ پوش
کے سامنے لندھور کے پشتارے کو کھولکر رکھدیا نقابدار نے دیکھتے ہی چاہا تھا کہ لندھور کو جلاد کے حوالہ کرکے حکم قتل کا کرے مگر مشتری
قمر مین جو وزیر اعظم و دستور المعظم نقابدار کا وہان حاضر تھا اسنے دست بستہ ہو کر عرض کیا کہ حمزہ صاحب اسم اعظم ہے اور علانیہ یقین کلی کرتا
ہے کہ وہ اعانت در پردہ اوسکو لندھور کی عنقریب آتا ہوگا اگر ای شہریار تو خسرو بلاد ہند کو کہ جانشین ہند حمزہ و مشہور و معروف ہے قتل
کریگا تو غلام کی راے مین اسمین مال کار خوب نہین لہذا ابھی صلاح وقت اور مقتضاے فراست نہین ہے جو اسے قتل کرے انسب یہ کہ
لندھور کو مطوق اور مسلسل کرکے قید رکھیے آیندہ جیسا ہوگا سمجھ لیا جائیگا نقابدار نے یہ مشورہ وزیر کا بہت پسند کرکے لندھور کو
زندانخانہ مین بھیجدیا اور بقید شدید رکھا جس وقت صبح کا ہوا اور لندھور کے گم ہوجانے کی خبر جو لندھور کے لشکر مین ہوئی تو عجب طرح کا
تلاطم تھا سرداروں نے ایک سوار کو واسطے اطلاع اس حال کے بحضور صاحبقران روانہ کیا اور اس سوار نے آکے صاحبقران دوران کے روبرو
ساری سرگذشت بیان کی امیر با توقیر کو قبل از آنے اس سوار کے وہ عرضی جو بتعدد ملک نظر سحر ساحری نسبت نقابدار کے لندھور
نے لکھی تھی ملاحظہ ہوکے تشویش اور تردد لاحق تھا اب بانی اس سوار کے حال گم ہوجانیکا لندھور کے سنکے نہایت پریشان خاطر ہوے
اور فرمایا کہ یہان ہمارا خیمہ سمت دخمہ مراد لیجاؤ حسب الحکم انتظام امیر عالیمقام اسی روز تو پل عادیان پور شداد ابن پہلوان عادی بارگاہ
سلیمانی اور پیش خیمہ لیکر آگے گیا روز دوم سلطان مع الاحسان امیر حمزہ صاحبقران نے بھی مع تاجداران و نامجویان گرد اور گردن کشون
کے سوار ہوکے کوچ در کوچ بعد طی مراحل و قطع منازل دخمہ مراد مین نزول اجلال اور ورود اقبال فرمایا اسوقت نقابدار سیاہ پوش
حال تشریف آوری سلطان با اقبال کا سنکے بیساختہ اپنے مرکب پر سوار ہوکے جانب بارگاہ سلیمانی چلا امیر حمزہ صاحبقران نے جو سنا کہ
نقابدار سیاہ پوش یہان آتا ہے چند سرداروں کو اسکے استقبال کے واسطے بھیجا اور وہ سردار نقابدار کو استقبال کرکے بارگاہ سلیمانی
مین لاے سلطان صاحبقران نے بکمال عزت اور توقیر نقابدار کو کرسی مرحمت کی اور اشارہ بیٹھنے کا کیا جب نقابدار بیٹھا اور ایک
جام شراب نوش کیے تو اس حالت مین نقابدار نے نقاب اپنے منہ سے اٹھاکے کہا کہ اے حمزہ صاحبقران میرا فرامرز بن قارن کی
نام ہے اور عمل اپنے باپ قارن عدی کا میرے دل مین جوش مار رہا ہے باعث اسکے کہ تو نے میرے باپ کو قتل کیا ہے مگر مین عوض لینے
باپ کے خون کا تجھ سے نہین چاہتا مگر اس شرط سے کہ تو ملک باختر کی تسخیر سے دست بردار ہو کر ابھی ایران کو کوچ کرجا اور تمام ملک
مجھے واگذاشت کردے سواے اسکے ایک مژدہ جانبخش اور تجھے مین دیتا ہون کہ شاہزادہ بدیع الزمان مارا نہین گیا زندہ

وسالم موجود ہو اگر تو میرے کہنے کو قبول کرے تو مین بدیع الزمان کو ابھی بلوا کے تیرے سامنے بٹھلا دون سلطان صاحبقران نے
یہ حال سنکر فرمایا کہ ای بہادر اگر تو کفر و کافری ترک کر کے ملت بیضا دین اسلام قبول کرے تو پیوستہ مین کل باختر تجھے تفویض
کرودن اور جو تو ترک کفر و کافری کرکے کلمہ شہادت نہ پڑھیگا تو نقد جان اپنے ہاتھ سے بہ شکل قارون مفت رائگان کریگا گرامزرین
قارن یہ کلام سلطان عالیمقام کا سنکے ہنسا اور کہنے لگا کہ ای حمزہ مین ایک مدت سے سنا کرتا ہون کہ شہرہ پہلوانی اور صاحبقرانی
کا تیری قاف سے تا قاف برابر ایسا ہو کہ میرے ہاتھ سے وہ سب مٹ جائے خیر کیا مضائقہ یہ کہکے ہاتھ اپنا دامن پر مارکے اٹھ کھڑا ہوا
اور بارگاہ سلیمانی سے باہر نکلکر مرکب پر سوار ہو کے اپنے لشکر کیطرف روانہ ہوا اور اپنی بارگاہ مین آکر طبل جنگ بجوا دیا اشعار

برآمد ز نقارہ اش این صدا ۰ کہ آمد دہل بر فناے شما
بدوزخ بود جاے کافر مدام ۰ بحق محمد علیہ السلام

یہ خبر سنکے نامیان خیبری تو میان خیبری سرہنگ مصری بوتشاب لشکری بارگاہ سلیمانی مین آئے اور زمین ادب کو بوسہ دیکر
اور بعد دعا و ثناے شاہنشاہی پکارے سرور عالم کی عمر دراز لشکر نقابدار سیاہ پوش مین طبل جنگ بجا وہ نقابدار کل معرکہ آراے
میدان کارزار ہوگا سلطان عالیمقام نے یہ خبر سنتے ہی کلمہ فرمایا شعر سر ما تیغ ز شمشیر حبیب ۰ ہر چہ آید بر سر ما نصیب
جو کچھ منشی تقدیر اور کاتب ازل نے بروز دیوان قضا کلک قدرت سے اپنے صفحہ ناصیہ پر رقم کر دیا ہی وہی ظہور مین آئیگا اسمین فکر اور
تردد کرنا محض جہالت و نادانی ہی کہدو ہمارے لشکر مین بھی طبل جنگ بجے حسب الحکم قدر توام سلطان با کرم کے مہر اوج عیاری
و قطب فلک خنجر گذاری شاہ عیاران سردار عمرو بن امیہ نامدار نے نقار خانہ سلیمانی مین جاکر ابلاغ حکم کیا یہ جلیل قلابہ چینی
داروغہ نقارخانہ نے اٹھکر دو اشرفیان عمرو کو نذر دین عمرو نے طبل سکندری پر چوب ماری کوس دشمن کش اور دہل جمشیدی اور
بجا بجہ کیومرثی اور بوق افراسیابی بارہ سو جوڑیان نوازش مین آئین صداے کوس جلیل اور نعرہ ہاے بزرگی سے زمین متحرک آسمان
متزلزل نظر آنے لگا عاشقان وفادار اور مجاہدان شورش شعار آمادہ مرگ مہیا فنا ہو کر سیکڑون ہمت مہر اشراسون لب دریا اور
کنگنے اپنے خیمہ و ہر سے پانون مین غسل کرکے پوشاکین نفیس اور پاکیزہ پہن کے سجادہ بچھا کر وظیفہ پڑھتے تسبیح صد دانہ شکر کو نماز نظر مین
پوشیدہ کیے حضور قلب اور خلوص نیت سے مستدعی و ملتجی تھے کہ ای رب جلیل کل صبح کو وعدہ گاہ معاف مین امتحان قوم شرافت و قدم
اجلاف کا بربان نیزہ و خنجر اور دم تیغ اور گرز ای کلمہ موجود نظر آئیگا اور جوہر عالی نسبی اور والا دودمانی کا دلیران نامور کے عیان اور
آشکار ہوگا لہذا ہم بہ بناے شہادت دست بدعا ہین کہ صد قنبری و صد انیت کا ایک قدم ہمارا آگے سے پیچھے کو نہ ہٹیگا در بحر خون
کے اور بدہیان جرم کی جسم پر داے خلعت شہادت مخلع ہو کے آقاے ولی نعمت کے روبرو سرخرو ہون اور دنیا مین نام اپنے باپ دادے
کا روشن کرکے اولاد کیواسطے باعث ازدیاد حرمت اور آبرو کا کرجائین لاکھون شجاعان صف شکن اور دلیران شمشیر زن اپنے اپنے آلات
حرب کو دیکھتے سنبھالتے تھے کیانی سلاح کی ہمدرجہ ہو گئی تھی کہ ایک ایک تیغ آبدار اور ہمہ جوہردار کے دستیاب ہونے پے اکثر
نقد جان دینے کو موجود تھے اور سپرون کو بادران جنگ وبد و تیلیان اپنی آنکھون کی سمجھے اکثر پشت پناہ اپنا گردانکر بیچ ظفر تکیہ
بناے بیٹھے تھے کمانون کو ہاتھی ابرو کا جانکر سر دون پر چڑھاے اور کمند دن کو تو رہے رشتہ جان جانتے تھے ایک ایک زرہ پر سو
جوان چشم بر دوختہ نظر آتے تھے اور چار آئینون کے لیے آشنا آشناؤن سے چار چشم ہوکر کہتے تھے یارو جو کچھ ہو حاضر ہے لو گر قسم سلاح
سے آج ہمسے کوئی شی نہ مانگو خنجر زرین قبضہ اور نیزہ سر بالا کو کوئی ہاتھ سے چھوٹنے نہیں دیتا تھا شعر بسکہ گشتہ گرم تر بازار تیغ
جاے میکرد جان انبار تیغ ۰ لشکر مین چارون طرف چل پہل اور بڑی ہوشیاری سے طلاے پھرتے تھے آواز ہوشیار باش اور
بیدار باش کی بلند تھی قطعہ صبح چون آفتاب نورانی ۰ سر کشید از حجاب ظلمانی ۰ خرمن کفر سوختان بلا ۰ سنبری گلشن
مسلمانی ۰ سرخیل وفاداران مقبل وفادار نے اندرون بارگاہ جاکر پایۂ سعادت صاحبقران کو بوسہ دیا
امیر نامور نے آنکھ کھولکر پوچھا رات کتنی باقی ہو گی مقبل نے عرض کی کہ نماز کا وقت قریب ہے لشکر مین کمربندی کی تیاری ہو گئی

جی مین کہتے تھے کہ حیف صد حیف آج یہ جانشین لندھور بن سعدان اسیر ظلم کس بلا مین کہان جا کے مبتلا ہو گیا غرض اسی طرح سرادار سروار دست راستی و دست چپی جو دو چار پیچھے رہ گئے تھے مثل اسرخیل وفاداران مقبل وفادار ایکطرف سے مع سات ہزار کماندار ناوک افگن اور دلیران شمشیر زن ملحق ہو کر ایک طرف سے تین لاکھ چورانسی ہزار عیار خنجر گذار مطوبے زربفتی پائجامے سقرلاتی پہنے پیچ ہیچ کے چیرے تاج سرون پر رکھے جو زبان خنجرون کی کمرون مین بیچھے اور گوپھن ہاتھون مین حلقہ ہاے کمند عیاری کلائیون مین پہنے چو تارے جھبر نے سنگلین بھرنے ہمراہ شاہ عیاران عیار عمرو بن امیہ نامدار نمودار ہوئے غرض طبل کھا نک دو مختصر یہ کہ سواری حضرت ظل اللہ بادشاہ لشکر اسلام کی وعدہ گاہ مصاف مین پہونچی اور تبرداروں نے آگے بڑھکے جھاڑی جھنڈی کاٹ کے میدان کو ہموار کر دیا بیلچہ کار بیلچہ کاری کر کے نکل گئے سقے آبپاشی پر جھکے ہوئے تھے مگر از بسکہ لشکر فراوان اور فوج بے پایان سے اندام زمین رعشہ دار اور کثرت گرد و غبار سے کرہ ہوا کرہ خاک آسمان تمام گندلا گندہ نظر آتا تھا الکو پھا چلین اور گدہ برجیع گوشت آسمان پر شند لارہے تھے جبکہ کثرت آبپاشی سے وہ گرد رفع ہوئی اور ایک ایک کو بخوبی دیکھنے لگا نقیبون نے لشکر میمنہ و میسرہ قلب و جناح ساقہ کمینگاہ آگے کا ہراول پیچھے کا چنداول جو دہ منقیس بخوبی آراستہ و پیراستہ کر دین دونون لشکر مثل اژدر دہن کھولے ہوئے یا دو دریاے مواج و زخار جوشن نظر آنے تھے کوئی کوچہ وہان بجز کوچہ زخم کسی کے خیال مین نہین آتا تھا اور کہین گوشہ عافیت بجز اپنے گوشہ کمان کے نہین معلوم ہوتا تھا ناگاہ طرفین سے کڑکیتون نے سر میدان نکلکے آواز بلند کہا

اے دلاوران شمشیر زن و اے جوانان تیغ افگن

اشعار

سکندر کہ یک نیمہ دنیا ساخت ز تختش مرگ چون تنگ باخت
کجا رفت خسرو چہ شد کیقباد چہ داری ز کاوس و دارا بیاد
جگر خون شد از دہر او اسباب کہ گشتی اندر ہرہ شیر آب
چو بیژن بچاہ بلا شد ہزار نماند آن یل برز و نامدار
گر آن کہ نام شجاعان عصر نماید بگو تا بفرماے حشر
کدام ست کش آن یل ارجمند کہ آید بمیدان تیغ و کمند
باحوال تہم جاے عبرت ست نہ شاہی نہ از کاسہ مغز او ست
نظر کن درین طاق بازیچہ رنگ کہ بشکست چون فرق کسر اینگ
فریدون خداوند اکلیل و تخت ز دنیا بناچار بربست رخت
بخاک سیہ فرق رستم نگر کہ دردھوی از گرز او کوہ سر
جہان بلکشے پائداری نکرد بکس این جہان پیشہ یاری نکرد
شجاعت خدا در یل را پسند شجاعان دنیا چہ جنت رسند
دہ جلوہ نام جسد و پدر بہ پیش شجاعان شود جلوہ گر

دیکھین کون بہادر اور دلیر شیر دل کہ آج نکلے اس میدان کارزار مین نام اپنے باپ دادے کا روشن کر جاے اور رستم اور سہراب بیژن اور برزو نامداران پیشین اور دلیران زمانہ دیرین کے نامون کو مثل حرف غلط صفحہ عالم سے مٹادے ساتھ ہی اس کڑکنے کے اور کڑکیتون کے للکارنے کے ہر ایک بہادر کی آنکھون مین نشہ شجاعت سے لال لال ڈورے پڑ گئے قبضون پر تلوارون کے ہاتھ رکھے برچھون کو ترچھے کیے منتظر تھے کہ دیکھیے ہراول لشکر سے کون ہوتا ہے ناگاہ دیکھا کہ اسطرف سے نقابدار سیاہ پوش بکمال جوش و خروش اپنے مرکب کو جولان دیتے ہوئے لشکر مین آیا اور پکارا کہ اے لشکر خدا پرستان داغ بر دوستان کرا آرزوے مرگ ست کہ آید بمیدان جنگ ساتھ ہی اسکے للکارنے کے لشکر فیروزی اثر سے طول مست بربری اجازت لیکر بمقابلہ نقابدار کے گیا اور زخمی ہو کر پھرا اور بہت سے سلیح اور دلاوران نامدار اجازت حضرت سلطان الاقدر عالی مرتبت سے لیکر میدان جنگ مین بمقابلہ نقابدار پہنچے اور ہر ایک ضرب نقابدار سے زخمی و مجروح ہو کر پھرے یہین وقت شام کا ہو گیا اور نقابدار نے طبل بازگشت بجوا دیا طبل آسایش کی آواز سنکر دونون لشکرون نے میدان رزم سے مراجعت کی نقابدار مع اپنی فوج کفار کے اپنی بارگاہ مین گیا اور سلطان والاشان بارگاہ سلیمانی مین آکر داخل ہوئے رات کو پھر طبل جنگ بجوا دیا اور صبح کو دونون لشکر بدستور میدان رزم مین آکر قائم ہوئے اور بعد تیاری میدان و صفوف آرائی نقابدار سیاہ پوش اپنے کرگدن پر سوار ہو کے میدان جنگ مین نکلا اور مبارز طلب ہوا ناگاہ لشکر اسلام مین نقارے گرجنے لگے اور علمدارون نے علمون کو جلوہ گر کیا اور تمام فوج و شہریار دونون لشکرون کی دیکھنے تھے تو شہ

میدان خرامید صاحبقران | سمند بیرزاد ورز بیر ران | چو در خانۂ زین نشست آفتاب | روان گشت فتح و ظفر ہم رکاب

یعنی سلطان نبی خو احتشام امیر حمزۂ عالیمقام عنان شہب تیزگام اشقر دیوزاد کو جانب میدان منعطف کرکے برابر تخت بادشاہ لشکر اسلام
کے آئے اور اجازت رزم حضرت خلق اسد سے لیکر اس نیت پر کہ آج اس نقابدار کو زندہ گرفتار کر لاؤنگا بمقابلۂ نقابدار سیاہ پوش
تشریف فرما ہوے نقابدار نے سلطان جم اقتدار امیر حمزۂ صاحبقران نامدار کو بمقابلہ دیکھکر کہا ای حمزہ لا ضرب امیر بانو فرنے
فرمایا کہ تجھے خوب معلوم ہو کہ ہمارے بیان کا یہ طریق نہیں کہ کوئی ادنی پیادہ بھی فوج اسلام کا حریف پر پیشدستی کرے پس
تو اپنے دل کی حسرت بر لا جب جناب حدیث تیری ضرب سے مجھے محفوظ رکھیگا تو پھر جو مجھ سے ہو سکیگا کرونگا نقابدار نے
ہنسکے کہا مشکل ہے وہ جو پہلے مارے سوچ کرنے پر کیا مارے • اور یہ کہکر گرز بر سر سلطان عالیمقدار مارا امیر دلاور نے بھی عمود
پرے گرز اٹھا کر اسکے گرز کو روکا اور پھر یہ کہکے شعر • تو ضرب ہندی ضرب من نوش کن • ہمہ شادی از دل فراموش کن • ضرب
گرز کی امیر ماری نقابدار سیاہ پوش کا یہ حال تھا کہ چار طرف تن گرد کا اٹھا مع کرکے گردن گرد میں چھپ گیا تھا پلک سے پلک
جھپک گئی تھی کا دودھ زبان پر لذت دے گیا تھا گرز ہاتھ سے چھوٹ کر علیحدہ جا پڑا گردن کی کمر ٹوٹ گئی تھی یہ پیادہ بحالت
غش زین زمین پر بیٹھ گیا تھا نقابدار کی فوج کے لوگ دوڑ پڑے اور شکوہ آبپاشی کرکے جب اس گرد کو دفع کیا اور چھینٹے پانی کے
نقابدار کے منہ پر اور دماغ پر پڑے اور ٹھنڈی ٹھنڈی ہوا جو دماغ میں پہونچی تو اسکی آنکھ کھل گئی اور ایکبار غیظ و طیش میں ڈر کر
چاہتا تھا کہ اشقر دیوزاد سے لپٹ جائے اور اسطرف اشقر دیوزاد کو شیان اپنی کھری کرکے اس نیت پر کہ نقابدار کو پکڑ کے
چبا ڈالیں گرم ہو کر چلا کہ امیر حمزۂ صاحبقران اشقر دیوزاد کو روک کر گرز ضرب اور نقابدار سے باہم زور کشتی کا ہونے لگا تا غروب
آفتاب بطرفین سے خوب زور کشتی کا ثابت ہوے جبکہ بر تو فلکن سنگ سرخ و شفق سے ہوا شام کا رنگ سرخ • نقابدار
سیاہ پوش نے کہا کہ یا امیر حمزۂ صاحبقران روز برای جنگ و شب برای آسایش ہے میرے اور تیرے کل تصفیہ ہو جائیگا
امیر نے کہا پھر کل پر کیا منحصر ہے بات اور دونوں دونوں برابر ہیں نقابدار نے کہا یہ کیا فرمودہ میں بوعدہ فردا اقرار کرتا ہوں کہ کل اسی
میدان رزم و جنگ میں تجھ سے پھر کشتی لڑونگا اور جو میں تجھے زیر کرکے پکڑ لیجاؤں تو جو چاہوں وہ تیرے حق میں کروں اور اگر
تو مجھے زیر کرکے گرفتار کرے تجھے اختیار ہے جو چاہے سو میرے حق میں کرے یہ کہکے اور مرکب طلب کرکے سوار ہوا اور مع اپنے
لشکر کے اپنے خیمہ کو چلا گیا امیر حمزۂ صاحبقران دوران نے بھی لاعلاج ہو کر مراجعت فرمائی اور بارگاہ سلیمانی میں آکے داخل ہوے
جتنے شاہ اور شہریار نامدار اور سرداران دست راستی اور دست چپی تھے سب کے سب نے اپنے دنگلوں اور کرسیوں پر بیٹھے
سلطان صاحبقران جانب شاہ سعد بن قباد بادشاہ لشکر اسلام مخاطب ہوکر کہنے لگے کہ یا حضرت میں نے اپنی یاد میں مثل
نظیر اس فرامرز یعنی نقابدار سیاہ پوش کے کوئی پہلوان دلیر نہیں دیکھا اور ابھی تو یوں ہی کہ یہ آفت ناگہان بلائے بیدرمان ہے
دیکھیے کل سر میدان بوقت مقابلہ و مجادلہ میرے اسکے کیا معاملہ درپیش ہو غرض بیان تو یہ گفتگو درپیش تھی وہاں فرامرز بن
قارن عدلی نقابدار سیاہ پوش جو وعدہ گاہ مصاف سے پھر کر اپنی بارگاہ میں آیا تو بہلول اور شاہ صفا مغربی وغیرہ اپنے
پہلوانوں اور سرداروں کی جانب مخاطب ہوکر کہا ای یاروں میں لشکر اسلام میں فقط میں تھوڑے سے ہمیشہ اندیشناک و خائف رہتا
ہوں اول تو امیر حمزہ سے دوم بدیع الزمان پسر حمزہ سے سوم لندھور سے میرے جی میں بڑا کھٹکا اور دو سوا اس کے پہلوانوں نے
جواب دیا کہ لندھور اور بدیع الزمان تو تیرے پاس قید میں فقط حمزہ باقی ہے سو آج بھی آج تو نعمائے سگ دندان کو بھیجکر
پکڑوا منگوا تا کہ تیرے دل سے یہ کھٹکا نکل جائے فرامرز بن قارن عدلی نے کہا خوب تم نے کہا اس سے بہتر کوئی صلاح نہیں اور
نعمائے سگ دندان اپنے عیار کو اشارہ کیا کہ ہاں حمزۂ صاحبقران کو جاکے پکڑ لا نعمائے سگ دندان نے کہا بہت خوب
اور یہ کہکے وہ بدذات واسطے گرفتار کر لانے امیر حمزۂ عالیمقام کے چلا

## تتمہ داستان حیرت بیان زمزمہ جادو کا کنیز فرخ لقا اپنے بھائی کے ہاتھ سے مارا جانا اور شاہزادہ بدیع الزمان کا رہائی پاکر سمت لشکر تشریف لانا

بہلول جو سردار لشکر لقا بدار سیاہ پوش ہے اسکی ایک بیٹی کہ نام اسکا زمزمہ جادو نہایت زبردست ساحرہ سحر و ساحری میں جید عصر
ہے اس بدکردار نے فولاد زرہ بن قارن عدنی یعنی لقا بدار سیاہ پوش پر شیفتہ اور فریفتہ ہوکر ایک طلسم پر زور سحر باندھ دیا ہے کہ بسبب
اس طلسم کے کوئی شخص کیسا ہی دلیل رو اور شیر دل زبردست ہو فولاد زرہ بن قارن عدنی پر غالب نہیں ہو سکتا کوئی حربہ کسی کا اسپر
اثر نہیں کرتا ہے اور زمزمہ جادو نے معنبر کوہ جو قرب و جوار میں اسی دخمہ مراد کے ہے وہاں ایک باغ دلکشا نہایت عجیب اور پر فضا
بنا رکھا ہے بیشتر اسی باغ میں رہا کرتی ہے جب کہ وہ زمزمہ جادو شاہزادہ اعظم گروہ رستم شکوہ بدیع الزمان بن امیر حمزہ صاحبقران
گردنکش شکن کو بزور سحر و نیرنگ پکڑ لے گئی تو بہلول کا ایک بیٹا نہایت صاحب حسن و جمال اور ذی ہوش اور صاحب فراست کہ
نام اسکا کنیز فرخ لقا اور زمزمہ جادو کا حقیقی بھائی ہے اُسنے زمزمہ جادو سے پوچھا کہ تو کہاں گئی تھی اور اسوقت جو سراپا
عرق عرق ہو کر تو کہاں سے آئی ہے زمزمہ جادو نے کہا کہ میں دخمہ مراد کی جانب گئی تھی وہاں سے شاہزادہ بدیع الزمان پسر
حمزہ صاحبقران کو مسحور کر کے پکڑ لائی ہوں اسے معنبر کوہ میں غار میں بند کر رکھا ہے یہ حال سنکے کنیز فرخ لقا کو کمال اشتیاق
شاہزادہ بدیع الزمان کے دیکھنے کا ہوا اور اسنے زمزمہ جادو سے کہا کہ ذرا مجھے بھی اپنے ساتھ لے چلیے پسر امیر حمزہ صاحبقران کو
دکھلا دے دیکھوں تو ان خدا پرستوں کی کیسی شکل اور کیا وضع ہوتی ہے چونکہ یہ زمزمہ جادو اپنے بھائی پر مرتی تھی یعنی کنیز فرخ لقا
پر راغب اور از راہ فاجرین چاہتی تھی اس سے ہمصحبت ہو مگر کنیز فرخ لقا اقرار نہ کرتا تھا اور ہمیشہ لیت و لعل میں حیلہ و بہانہ
کرکے ٹالے جاتا تھا آج جو کنیز فرخ لقا نے سوال شاہزادہ بدیع الزمان با اقبال کے دکھلا دینے کا اس سے کیا تو یہ نہایت
خوش ہوکر کہنے لگی کہ ابھی چل اسکو دیکھ لے میرے ہمراہ گلگشت باغ بھی کرنا یہ کہکے زمزمہ جادو کنیز فرخ لقا کو اس غار میں
لے پہنچی لیگئی اور شاہزادہ بدیع الزمان کو کہ محبوس سحر محض بیدست و پا عاجز و مجبور بیٹھا تھا دور سے اسے دکھلا دیا کنیز فرخ لقا
کو دیکھتے ہی شاہزادہ بدیع الزمان سے ایک محبت دلی پیدا ہوئی اور اپنے جی میں کہنے لگا کہ اگر دنیا میں کوئی شخص غلامی اور
نعلین برداری بالا دست اور خدمت کسی کی کرے تو ایسی آسمان صولت عرش اقتدار شاہزادہ بدیع الزمان کی کرے غرض بیحد
اور بسکہ محبت میں شاہزادہ والا رتبت کی نہایت بیتاب ہوا تو فکر تدبیر کار سازی کرکے چاہا کہ کسی صورت سے شاہزادہ بدیع الزمان کو یہانسے
نجات دلوا دوں اور اسکی اطاعت اور فرمانبرداری میں سعادت کونین اور افتخار دارین حاصل کروں بعد لمحہ کے تبسم کنان
زمزمہ جادو سے کہنے لگا کہ تم نے تو ہمارا کہنا کر دیا تمہاری خوشنودی خاطر کے واسطے اب تمہارے ساتھ چلکے گلگشت باغ بھی کرینگے
زمزمہ جادو زیادہ تر شادمان و خندان ہوکر کنیز فرخ لقا کے ساتھ ساتھ باغ میں آئی اور بطرز و انداز معشوقانہ باتیں کرتی اٹکھیلیاں
سے سیر باغ کرکے ایک بارہ دری میں مع کنیز فرخ لقا آکر بیٹھی اور گلابیاں شراب کی اور پیالے لاکے مصروف بادہ خواری ہوئی
کنیز فرخ لقا نے فرصت وقت کو غنیمت جانکر تھوڑا سا زہر ہلاہل ایک پیالے میں شراب کے ملا کے اپنے منہ سے لگا لیا اور جھوٹ
موٹھ کہنے لگا اف کسقدر شراب تیز اور تلخ ہے کہ قطرہ اسکا پیا نہیں جاتا یہ کہکے چاہتا تھا کہ شراب کو زمین پر پھینکدے زمزمہ جادو
نے جلدی سے کنیز کا ہاتھ پکڑ کے کہا کہ یہ شراب میں پیونگی لا مجھے دے پھینک نہیں یہ تیری جھوٹی شراب کہاں میسر تھی
کنیز فرخ لقا نے بظاہر نہیں نہیں کرکے وہ پیالہ شراب کا زمزمہ جادو کے حوالے کر دیا وہ ملعونہ از بسکہ راغب اور طالب اسکی تھی
بیساختہ وہ پیالہ شراب کا کنیز فرخ لقا کے ہاتھ سے لیکر غٹ غٹ پی گئی اور پینے کے ساتھ ہی ہائے کر کے لوٹ گئی اور طرفۃ العین
تمام پیٹ اسکا شق ہوگیا اور جہنم واصل ہوئی فوراً ایک تاریکی آسمان پر چھا گئی پھر آوازیں مہیب پیدا ہوئیں بعد دم بھر کے جب کہ وہ
تاریکی دفع ہوئی تو کنیز فرخ لقا نے اس ملعونہ کی ٹانگ پکڑ کے ایک غار میں ڈالدیا اور بسرعت تمام بیکھٹکے پاس شاہزادہ عالیمقام

نوکر ہو اُسنے جواب دیا کہ مین ملازم سلطانی رجبی فراش بارگاہ سلیمانی کا ہون اسوقت میری نوکری ہی سو واسطے مشاہرے کے یہان
بیٹھ گیا اب مین جاکر اپنے کار خدمت پر حاضر ہونگا نعماے سگ دندان نے بیساختہ ایک بیضۂ بیہوشی اُسکے منھ پر مارکے اُسے بیہوش
کر دیا اور وہین کسی سراپچے کے نیچے اُسکو چھپاکے ایک روغن عیاری سے اُسکی صورت آپ بنا اور جلد جلد قدم اُٹھایا بیساختہ داخل
بارگاہ سلیمانی ہوا عیارون نے بسبب اسکے کہ کہین کچھ کھٹکا کسی عیار کی عیاری کا نہ تھا اور اُس رجبی فراش کو کہ ملازم قدیم تھا
سب پہچانتے بھی تھے اسے دیکھکر کچھ خیال بھی نہ کیا کہ کون ہی اور اندرون بارگاہ کیون جاتا ہی اور وہ عیار بدذات جو اندر بارگاہ کے گیا تو
اُسنے دیکھا کہ سلطان صاحبقران عالیشان آرام فرماتے ہین اور دو چار خواص خاص جہان تہان اپنے کار خدمت مین مشغول ہین یہ بدذات
گلگیر لیکے شمعون کے گل کترنے لگا اور چپکے چپکے بیہوشی ہر ایک شمع پر رکھتا جاتا اپنی ناک مین ایک دھجّی سوتی کی دیکر کہین چھپ رہا آن واحد
مین ہواے بیہوشی چارطرف منتشر ہوئی تو وہ خواص سب بیہوش ہوکر کوئی کہین سو رہا کوئی کہین گر پڑا نعماے سگ دندان
کہین تہ پاے کے برابر پلنگ کے پہونچا اور کچھ عیاری مین نادر بیہوشی رکھکے امیر بانوقیر کو سلیمانی امیر کو چھینک دی بیہوش تھے اُس نے
جھٹ پٹ پشتارہ سلطان صاحبقران عالیشان کا باندھکر وہین ایک صحنچی مین نقب لگائی اور نقب کی راہ سے تھوڑی دور پر جاکے نکلا
اور پشتارہ بدوش چستین کرتا اپنے لشکر کو چلا اتفاقاً طلایہ پھرتے پھرتے کہین اُدھر سے شاہ عیاران عیار عمرو بن اُمیہ ملا آتا تھا اُسنے
دور سے دیکھا کہ ایک سیاہ پوش کسی کا پشتارہ باندھے ہمارے لشکر سے لیے اپنے لشکر کی طرف جاتا ہی عمرو نے کہا باش ای بدذات تو کون
ہی اور اسوقت یہ کیا شی لیے بھاگا جاتا ہی نعماے سگ دندان نے عمرو کی جو آواز سنی یہ مثل برق و باد چستین کرتا جان توڑ کے بھاگ
قریب اپنے لشکر کے جا پہونچا وہان فرامرز بن قارن عدنی یعنی نقابدار سیاہ پوش آج خود طلایہ اپنے لشکر کا دیتا تھا اُسنے
جو آواز گیر و دار کی سنی وہ نعماے سگ دندان کی جانب تو متوجہ ہوا عمرو کیطرف اپنے گھوڑے کو گرم نا کرکے چلا عمرو فرامرز کو
اپنی طرف آتے دیکھ کے سوچا کہ بڑے دشمن زبردست کا سامنا ہو گیا خدا خیر کرے بیساختہ ایک جست کرکے نعماے سگ دندان
کے پاؤن مین خنجر مارا کہ دونون پاؤن اُسکے قلم ہوگئے وہ تڑپ کر زمین پر گرا اور پشتارہ علیحدہ جا پڑا عمرو نے جیسی تمام پشتارہ امیر
عالیمقام کا اُٹھا لیا اور جیسک فرامرز بن قارن عدنی پہونچے پہونچے ایک پہاڑ پر چڑھ گیا اسنے چاہا کہ مین پہاڑ پر چڑھ جاؤن اور
تیر کو ترکش سے نکال اور کمان کو دوش پر سے اُتار کے نہ کوزہ سے لا تیر کو پرتاب کیا اور پر سے عمرو نے ایک پتھر فلاخن مین رکھکر
سر پر چرخ دیکر جو مارا تو وہ تیر اور پتھر دونون بٹ کر سمت فرامرز کا گرے حسب اتفاق اُسی وقت کہین الیاس ہندی جو
عیار خسرو بلاد ہندوستان لندھور بن سعدان کا تھا اُسنے کسی عیاری سے نقابدار کے لشکر مین جاکے پاسبان کو بیہوش
کیا اور بندیخانہ سے لندھور کو نکال کے پشتارے مین باندھ اپنے لشکر کی سمت آتا تھا جب اُس پہاڑ کے برابر جہان عمرو سے اور
نقابدار سے پتھر اور تیر کی لڑائی ہوتی تھی پہونچا تو الیاس نے یہ خیال باحتیاط اندیشی کے کہ اِس نقابدار کا لشکر سامنے ہی اور سب ہوشیار
ہو چکے ہین یہان ٹھہرنا مناسب نہین پشتارہ لندھور کا لیے بارگاہ سلیمانی مین آیا اور لندھور کو جھٹ پٹ پشتارے سے کھولکر
بحضور سلطان سعد بن قباد سارا حال شاہ عیاران عیار کا اور فرامرز بن قارن عدنی کی لڑائی کا بیان کیا یہ حال سُن کے
لشکر گردہ علی عمران صاحب بند گردان مہتر قران و مہتر برق فرنگی اور چالاک بن عمرو اور سمک بطاقی امیر بن عمرو عندلیس بن
عمرو سیارہ بن عمرو محمود گلباد خان عراقی کتارہ کابلی تجتہ بابلی نسیم بن عمرو وغیرہ عیار خنجر گذار ایکبار خنجر بکف حلقہ ہاے
کمند عیاری اور پیچے ہاتھون مین پکڑے چار طرف سے دوڑ پڑے اور فرامرز بن قارن عدنی کو جاکے محاصرہ کر لیا اور چار طرف
سے پتھر مارنا شروع کیا انتہا یہ کہ بیت کر جسطرح بنا فرامرز بن قارن عدنی نقابدار سیاہ پوش کو پکڑ لیا اور اُسکی مشکین باندھے
بہزار ذلت و خواری گردنیان دیتے کشان کشان اپنے لشکر مین لاے عمرو بھی پشتارہ لیے بارگاہ سلیمانی مین پہونچا اور پشتارہ
کو جو کھولا تو سلطان والا شان امیر حمزہ صاحبقران کو اُسمین بندھا پایا عمرو نے جلدی سے فتیلہ رفع بیہوشی صاحبقران کو دے کر

ہوشیار کیا اور حال لعمائے سنگ دندان عیار کی عیاری کر کے بیجانے کا اور اثنائے راہ مین اپنے ست دوچار ہونے اور اُسسے
بھاگ گئے اور نقابدار سیاہ پوش کے آجانے اور خیامین اپنے اور نقابدار کے معرکہ سنگزنی اور تیر افگنی کا من وعن بیان کیا اس عرصہ
مین دیکھا کہ افواج کواکب منتشر ہوکر رو بمغرب مین جا چھپے اور شہرۂ اجلاس سپاہ زرین کلاہ آفتاب عالمتاب تخت نیلگون سپہر
پر افشاندہ عالم ہوا یعنی وقت صبح کا ہوا اور حضرت طبل اصر سعد بن قباد بادشاہ نے بارگاہ سلیمانی مین آکے تخت سلطنت پر
جلوس فرمایا سلطان الاتوقیر امیر حمزہ کشورگیر اپنے دنگل نا دعنبر پر جلوہ فرما ہوئے کل تاجدار پانچ سو بحیین سردار دست راستی اور
دست چپی سب اپنے اپنے دنگلون پر باقاعدہ مستمرہ باادب متمکن ہوئے اُسوقت صاحبقران دوران نے فرامرز بن قارن عدلی کا
اپنے روبرو طلب کرکے فرمایا کہ اے فرامرز بن قارن عدلی اب تجھے لازم ہے کہ اس کفر و کذب کو ترک کرکے ملت دین اسلام قبول کر فرامرز
نے جواب دیا کہ اے حمزہ اگر کسی نے بہ دانگی مجھے پکڑا ہوتا تو مین بچشم دل مین متنبہ در معقول ہوگر تو نے کشادہ منظور کرتا تیرے عیار دریچ چار د
طرف سے جلوہ اور لاکے مجھے زیر سنگ رکھ لیا اور حالت غش مین مجھے پکڑکر یہان لائے ہین اب سر تو یہ گفتگو مجھ سے کرتا ہے یہان یہ بارگاہ
سلیمانی مین سلطان صاحبقران سے فرامرز بن قارن عدلی یہ باتین کر رہا تھا وہان جو زخمی ہوکر مارے جانا لعمائے سنگ دندان
عیار کا اور گرفتار ہوجانا نقابدار سیاہ پوش کا نقابدار کے سرداران لشکر نے سنا تو باہم مشورہ کرکے ارشیون پریزاد و عجز وقید بو
کو زندانخانہ سے بلوا کے رہائی دی اور بڑی دھوم دھام سے انکو خلعت پہنا کے بکمال عظمت و حرمت و شوکت و شان انھین ہمراہ
لیے سمت لشکر فیروزی اثر بخدمت سلطان والاشان حمزہ صاحبقران آئے اور بنہایت عجز وانکسار سے ہاتھ اپنے باندھ کے مستدعی اور
ملتجی ہوئے کہ ان سردارونکو لیجیے اور فرامرز بن قارن عدلی ہمارے مالک کو انکے بدلے مین ہمکو عنایت کیجیے امیر الاتوقیر نے فرامرز بن
قارن عدلی کو انکے حوالے کردیا جسوقت فرامرز بن قارن عدلی بارگاہ سلیمانی سے نکلے اپنے لشکر مین آیا اُسوقت بدستور قدیم
طبل جنگ اپنے لشکر مین بجوا دیا یہان یہ خبر طبل جنگ کے بجنے کی سُنکے سلطان یاکرم نے فرمایا ادھر ہمارا بھی لشکر مین بحکم ایزدی اور بتائید
ربانی طبل جنگ بجے اور حسب الحکم امیر عالیمقام یہان لشکر اسلام مین بھی طبل جنگ بدرنگ بجا اور تمام شب تیاری جنگ مین گذری روز دوم
صبح کو دونون لشکر میدان جنگ مین آکر قائم ہوئے اور بطور قدیم صف آرائیان ہوئین اور آراستگی میدان کی بخوبی ہو چکی اُسوقت فرامرز بن
قارن عدلی اپنے گردن کو رانون سے مس کے ناف میدان مین آکے مبارزطلب ہوا امیر الاتوقیر چاہتے تھے کہ اشقر دیوزاد کو جولان کرکے
بادشاہ لشکر اسلام سے اجازت میدان رزم کی لین ناگاہ دیکھا کہ سمت بیابان سے ایک تتق گرد کا اٹھا مثل ابر تیرہ و تار کے اور جسوقت وہ
گرد چھٹی تو آگے آگے بائیس زنجیر فیل مست اُنپر علمدار بائیس علم زرنگار ہاتھون مین لیے پرچم کھولے ہوا اور پھریرے انکے ہوا سے پھر پھراتے اور رکاب
مین انکے بائیس سو سوار چرم پوش سامان جنگی درست کیے بجائے خود گریبان سرون پر باندھے ہوئے انکے پیچھے کچھ سانڈنی سوار زرق
برق وردیان پہنے سانڈنیان ہوسلی بی جو مین چھم چھم کرتی ہوئی اُڑتی چلی آتی مین بعد انکے خاص برداران اور برچھی برداران و غیرہ
جلو کا انکے پیچھے کچھ چوبدار عصابردار مروجے پوش اکثر نفیس نفیس عصے سنہری روپہلی ہاتھون مین لیے نقیب و ذیب اور اہتمام سواری کا
کرتے ہوئے دو ڈھائی سو ہتے ہاتھی پر جھکے ہوئے رکوش جوکی بوار نگے آگے نشانون مین ہلالت بھیرون جاہل اپیا کو پھونکتے ہوئے
غرض یہ کہ بعد اُنسبکے ایک تخت مکلل زر بفرق بجواہر پر ایک بادشاہ نہایت ذیجاہ صاحب حسن و جمال برس بیس بائیس کا سن وسال تاج
شاہی بر سر جامہ شاہنشاہی در بر اُسپر بیٹھا ہوا اور دست راست تخت کے ایک نقابدار سبز پوش بکمال شوکت وشان مثل شیر ژیان
سبزہ بدوش قبضۂ شمشیر پر ہاتھ رکھے شعر آثار شجاعت ازجبینش ۔ چون جوہر ذوالفقار پیدا ۔ اپنے مرکب گلگون تند برق رنگ کو
جولان کیے زیر سایۂ علم چلا آتا تھا اور پشت پر اُسکے بائیس ہزار سواران اسلحہ پوش زنگار اور دلیران عرصۂ کارزار مسلح اور مکمل بعدہ تحفہ
گھوڑے رانون کے تلے دبائے ایک سمت میدان رزم کے آکر صف آرا ہوئے اور وہ نقابدار سبز پوش فرامرز بن قارن عدلی کو
میدان رزم مین دیکھکر بکمال غیظ اپنے مرکب کو گرم تاز کرکے مقابل فرامرز کے آیا اور جسکا وہ جوان دیکھا دس بارہ قدم کھوڑا نقابدار سیاہ پوش کا

پیچھے ہٹ گیا اور نقابدار او جھڑ کھا کے عنقریب تھا کہ گردن کی پشت پر سے زمین پر گر پڑے گر خوب سا اپنے کو سنبھال کے پھر قائم ہوا اور نیزہ و سینہ بلکینہ پر نقابدار سبز پوش کے مارا نقابدار سبز پوش نے اپنے نیزے کی سنان پر رکھ کے کاٹا تھا اور باہم نیزہ بازی میں مشغول ہوئے اشعار

بجنبش درآمد ز افسان زمین ۔ دو نخل اجل بہر و مار گ بار ۔ سنان چون زبان ہان نے نیزہ بار ۔ بمیدان کشیدہ سنان ہر کہین
شہان را چنین کی بود کارزار ۔ چنان نیزہ با نیزہ آمیختند ۔ سنان یک بدیگر درآویختند ۔ گہ برہم خمیدہ زنان گو بہ بام

ساتوین طعن مین نقابدار سبز پوش نے نیزہ فرامرز بن قارن عدلی کا نیزہ پر گا تھا مثل تیر شہاب کے ہوائی کر دیا فرامرز نے جو دیکھا کہ اس سبز پوش نے نیزہ میرے ہاتھ سے نکالدیا اپنے دونون ہاتھ قاش زین پر گدکا دے مارے اور پکارا کہ ای سبز پوش غضب کیا تو نے نیزہ میرا تو نے نکالدیا مگر یاش کی کہ گدا م تو صحیح و سالم کہ زندہ اپنے خیمہ مین ہر رو بہ لیکے گرز اپنا کہ جسکے گرز در قوت تمام ایک ضرب اسنے بر سر نقابدار سبز پوش ماری نقابدار نے بہ چستی تمام گرز اپنی سپر کو اپنے سر پر لاکے کہا کہ ای قادر ذو الجلال پناہ تو ہے تو اہم پناہ بسیر دام اور اس گرز کی ضرب کو اپنی سپر پر روکا تو باعث اسکے کہ وہان کی زمین نرم شق ہو کر چارون پانون نقابدار کے گھوڑے کے تا بہ زانو زمین مین غرق ہوگئے تھے شور صدائے تراق و تروق و تراق و تلاق برسید بہ نیلی رواق ہ مگر دست حق پرست مین اس شجیع روزگار نقابدار سبز پوش کے تعلق الغرض یہ معلوم ہوتی تھی جسطرح سے سپر کو تھامے تھا اسی صورت سے مثل ستون قائم رہا ان بند نقاب کا جو ٹوٹ گیا تو وہ نقاب کھلکر چہرہ زیبا سے گر پڑی اور فرامرز بن قارن عدلی نے دیکھا کہ شاہزادہ بدیع الزمان مانند آفتاب تابان مہر درخشان ابر نقاب مین سے طالع ہو کر مجھ سے بخت تیرہ روزگار کو دنیا سے شاچکا یعنی چند ساعت مثل چراغ سحری بسری زیست مستعار مین باقی ہین پہ بہت سراسیمہ مضطر ہو کر کہنے لگا کہ ای عالم اہل خدا پرست تو نے زمزمہ جادو کے ساتھ کیا سلوک کیا جو غار عنبر کوہ کی جفا مین پڑے تو یہان تک زندہ و سالم پہونچا شاہزادہ عالم نے جواب دیا کہ اس مجرم ملعونہ زمزمہ جادو کو مین نے جہنم واصل کیا اب مجھے بقصد ترک کفر و کافری خدا شناخت پروردگار عالم مین کیا منظور ہے اور کیا تامل ہے فرامرز علیہ اللعن نے جواب کوئی کلمہ سخت کہا شاہزادہ والا شان بدیع الزمان نے حالت غیظ مین اپنا ہاتھ اسکے کمر بند مین ڈالکر کلمہ اللہ اکبر جگر سے کھینچا اور ایک ہی زور مین خانہ زین کر گدن سے اسکو اٹھا کے سر سے بلند کیا اور سر پر پیچ دیگر زمین پر چارون شانہ چت مارکیا اور پھر جھٹ پٹ اپنے مرکب کو دیکر فرامرز کی چھاتی پر چڑھ بیٹھا اور ایک ہاتھ اسکی ٹھوڑی کے نیچے اور دوسرے ہاتھ سے مڑ سا کڑکے پیچ دیکر سر اسکا دھڑ سے کھینچ لیا اور ایک طرف زمین پر پھینک دیا سلطان صاحبقران اور سرداران لشکر اسلام شاہزادہ بدیع الزمان کو دیکھ دیکھ کے ابا میرا تو جیسے اپنے تخت جان و جگر شاہزادہ نامور کو گلے سے لگالیا اور بہ محبت اور جوش خون پدری بیٹھے ہوئے تھے جو ہر تنے تھے اور سرداران باوفا اور دلیران نامدار اور جان نثار مصافحہ اور معانقہ کرنے لگے تصدق اور نثار ہو رہے تھے لشکر اسلام مین طبل شادمانی اور نقارے فتح و ظفر کے بجنے لگے ابھی میدان سے مراجعت نہین ہوئی ہے کہ سامنے سے ایک اور گرد نمایان ہوئی جسوقت دامن گرد شگافتہ ہوا تو دیکھا کہ شاہزادہ جلیل القدر والا تبار عمرو بن رستم چھوٹا بھائی شاہزادہ خاندہ سپاہ ملک قاسم کا بعد شکست از اسی گرد سے نمودار ہوا سلطان صاحبقران عمرو بن رستم کو دیکھکر نہایت خوش ہوئے اور تمام سرداران لشکر اسلام عمرو بن رستم کی آمد دیکھکر شاد و خرم شکر خدا کر رہے تھے ادھر سنیئے کہ جسوقت فرامرز بن قارن عدلی مارا گیا سب سرداران فوج و سپاہ فرامرز بن قارن عدلی کے بخدمت سلطان عالی قدر عالی منزلت آکر حاضر ہوئے اور بطیب خاطر کلمہ طیب پڑھکے اسلام قبول کیا اور پوشیدہ نہ رہے کہ جو بعد فرامرز بن قارن عدلی ظاہر اپنے دین کو مخفی کرتے تھے اور بہ ہمہ جان اظہار مذہب حق کرتے تھے ان دونون نے ملازمت سلطان صاحبقران والا مرتبت کی کرکے بتقریب دعوت اپنے شہر دخمہ میں لائے اور بڑی دھوم سے مہمانداری اور دعوت کی اسوقت بیچ محفل عیش و نشاط مین امیر والا تو بیرجانب عمرو بن رستم مخاطب ہو کر پوچھا کہ تم اتنی مدت تک کہان رہے

عمرو بن رستم نے عرض کی فدوی نقابدار پلنگینہ پوش کے پاس تھا اور جو حال تھا وہ بیان کیا غرض بن شبانہ روز میر حمزہ صاحبقران دوران بتقریب دعوت جمشید اور خورشید کے مکان میں رونق افروز رہے روز چہارم وہاں سے رخصت ہو کے مع تمام اپنے سرداروں کے بارگاہ سلیمانی میں تشریف لائے اور حکم دیا کہ آج ہمارے یہاں بھی جلسہ ہو سامان درست ہونے لگا نظم

اسی عرصہ میں وقت شام آیا
ہوا گرمی صحبت کا بہانا

فروغ صبح نے انجام پایا
رہا ہر شمع محفل نے زبانا

کیا خورشید گردوں نے کنارا
چراغوں کا چمن جا شعلہ چمکا

عروس شب نے زلفوں کو سنوارا
ہوا دیوار پر عالم شفق کا

تمام سرداران با وفا اپنی اپنی جگہ پر بیٹھے اشعار

ہوئی بے پردہ دخت رز صبوحے
لب ساقی نے رخصت نوش کی دی
سر تقوی خمار آلودہ ہو کر
چھپا کر منہ سر محفل سے نکلی
ہوا برق بلا انداز رقاص
ہوئی پردے سے باہر راز ہو کر
وہ موج بوئے گل ہر ہر کلائی
سر فتنہ بدست سحر بانی
صدائے مور تھی گھنگرو کی جھنکار
جما یا راگ کا اس ماہ نے ڈھنگ
جو ترک تمنا کی تمنا نہیں رکھتے
تصویر میں سینہ میں کلیجا نہیں رکھتے
ہر دم ہمہ تن گرم رہ راہ طلب میں
تنہا نہ سہی پاس جو کعبہ نہیں رکھتے
ہم طائر تصویر میں کیسا ذبح کریگا
کیا تم لب اعجاز مسیحا نہیں رکھتے
وحشت میں ہی خاک نشینوں کا ادب ہے
ہم نام کو بھی کوئی تمنا نہیں رکھتے
واسطے عمر دو روزہ میں خدا موت بھی ای خضر
کس کس کی ہم اس دل میں تمنا نہیں رکھتے
جو ساتھ میں سے بادہ کشی سے کریں توبہ

ہوا ہنگامۂ عشرت دوبالا
لگی کرنے لگاوٹ آرزو سے
حدیث قلقل مینائے لبریز
گرا ابر سلامی ہائے خم پر
نہ سنتا پند واعظ کوئی مینوش
لگا گھر کرنے دل میں ناز رقاص
وہ انگیز بدن انداز کے ساتھ
دکھائی تھی ادائے خوش ادائی
کبھی کج انگلیوں سے ماہ پارہ
ہوئے خوابیدہ کان خاک بیدار
لگا دل کی لگی ہر اک بجھانے
یہ حوصلہ ہم رکھتے ہیں گویا نہیں رکھتے
نفرت ہے دورنگی سے بیانا تک بھری جا
آرام کبھی صورت دریا نہیں رکھتے
رہنے میں مگر دور ہم کسی کا ہیں ایسا
بیرحمی صیاد کا کھٹکا نہیں رکھتے
دریا کی طرح جوش میں آئے جدھر آئے
پامال سر جادۂ صحرا نہیں رکھتے
ہنستے ہیں فغاں چھڑکے مجھ کو مفت زنی
یہ بھی کوئی جینا ہے کہ مرنا نہیں رکھتے
ہم کشتۂ شباب میں کیا خاک جئیں گے
تسلیم ہم اتنا بھی تقوی نہیں رکھتے

طرب نے حوصلہ دل کا نکالا
مے ساغر نے نکہت جوش کی دی
ہوئی ایمان فروش زہد پر بیز
پشیمان شرم توبہ دل سے نکلی
ہر اک تھا شغل پنبہ در گوش
موافق ساز کے آواز ہو کر
وہ لینا منہ پہ آنچل ناز کے ساتھ
کبھی تو پھرتی تھی وہ حور ثانی
قیامت پر تھی سرگرم اشارہ
اسی صورت دکھا کر لچ کا رنگ
وہ گائی یہ غزل اس خوش دہن نے غزل
جو چاہیں کریں طلسم کبھی آفت نہ کریں گے
ہم باغ میں اپنے گل رعنا نہیں رکھتے
سجدے سے غرض ہے ہمیں کیا قید مکان کی
بچنے کی بھی اس دل میں تمنا نہیں رکھتے
کہتے ہو جلا دے کوئی بسمل کو ہمارے
دل میں کبھی مرنے کا ارادہ نہیں رکھتے
تصویر بنایا ہوس ترک ہوس نے
خاموش بھی رہنا وہ گوارا نہیں رکھتے
خنجر کی سنان کی خلش تیر نظر کی
اچھا ہی جو وہ اب دم عیسی نہیں رکھتے
رات بھر خوب ناچ رنگ با مراد ایک شکل

تصویر حیرت سے رنگ رویان سب کو سرور وقت تحسین رکھا جاتا ہے

تتمہ حال واشان شوکت بیان شاہزادہ خاور سیاہ ملک قاسم لعل خفتان خونریز خاوری کا ملک کیوان جالندری کی لڑکی کے باغ میں پہونچنا اسکا عاشق ہونا کیوان جالندری کا مکر شاہزادہ کو گرفتار کرنا اور لقا کے پاس قید شاہزادہ کی بھیجنا قیطولات برادر شاہزادہ سے تلوار چلنا

